ضروری نہیں ہے اسے کہے۔(۳)

۳۔اگر کوئی شخص نماز نہیں پڑھتا لیکن اپنے گناہ کو آشکار نہیں کرتا ہے تو اس کی غیبت کرنا جائز نہیں ہے،(اگر چہ اسے امر بالمعروف کرنا چاہیئے)(٤)

## داڑھی منڈوانا

۱۔بلیڈ یا مشین سے داڑھی منڈوانا،احتیاط واجب کی بنا پر حرام ہے۔(٥)

سوال: کیا ایک جوان جس کی عمر ۱۸ یا ۱۹ سال ہو داڑھی اُگنے یا بہتر داڑھی اُگنے کے لئے دو تین بار داڑھی منڈوا سکتا ہے یا نہیں؟

جواب: احتیاط واجب کی بنا پر داڑھی کو نہیں منڈوانا چاہیئے لیکن جب تک داڑھی نہ نکلنے، چہرہ پر بلیڈ چلانا ممنوع نہیں ہے۔(٦)

..............

(۱)استفآت، ج۲ ص ٦۱۸ س ۹.

(۲)استفآت، ج۲ ص ٦۱۸، س ۹.

(۳)استفآت، ج۲ ص ٦۲۰، س ۱٥، ۱٦

(٤)استفآت، ج۲ ص ٦۲۰، س ۱۸

(٥)استفآت، ج۲ ص ۳۰، س ۷۹

(٦)استفا آت، ج٢ ص٠٣،س٠٨

سبق ٤٥ کا خلاصہ

١۔غصب گناہان کبیرہ میں شمار ہوتا ہے اور اس کا مرتکب قیامت کے دن سخت عذاب میں مبتلا ہوگا۔

٢۔شخصی اورعمومی اموال وحقوق کوغصب کرنا حرام ہے۔

٣۔جس نے کوئی چیز غصب کی ہو،اسے مالک کوواپس کرنا چاہئے۔

٤۔اگرغصب کی گئی چیز کوخراب کرے تواس سے دوبارہ مرمت کرنے کی اجرت کے ساتھ مالک کوواپس کرنا چاہئے۔

٥۔اگرکوئی شخص کسی کام کوانجام دینے یاترک کرنے کے لئے خدا کے ناموں میں سے کسی ایک نام کے ساتھ قسم کھائے تواس پرعمل کرنا واجب ہے۔

٦۔اگرقسم کھانے والا اپنی قسم پرعمل نہ کرے،تواسے ایک غلام آزاد کرنا یا دس فقیروں کوکھانا کھلانا یاان کولباس پہنانا چاہئے اوراگران میں سے کسی ایک کوانجام دینے کی قدرت نہ رکھتا ہوتو تین دن روزہ رکھے۔

٧۔سچی قسم کھانا مکروہ ہےاورجھوٹی قسم کھانا حرام ہے۔

٨۔جھوٹ بولنا حرام اورگناہان کبیرہ میں سے ہے۔

۹۔غیبت کرنا کہنے اور سننے والے دونوں کے لئے گناہ ہے۔

۱۰۔گناہگار اگر گناہ کو آشکار انجام نہ دیتا ہو تو اس کی غیبت کرنا جائز نہیں ہے۔

۱۱۔احتیاط واجب کی بنا پر داڑھی منڈوانا حرام ہے۔

(؟)سوالات:

۱۔غصب کی وضاحت کرکے حقوق کے غصب کی دو مثالیں بیان کیجئے۔

۲۔جزئی کام کے لئے کسی کی کوئی چیز اٹھانے، جیسے کسی کا قلم ایک ٹیلفون نمبر لکھنے کے لئے اٹھانے کا کیا حکم ہے؟

۳۔چاک اور مدرسہ کے تختہ سیاہ کو خطاطی کی مشق کے لئے استعمال کرنا غصب کی کونسی قسم ہے؟

٤۔غیبت کی تعریف کیجئے۔

٥۔کیا کسی کے امتحانات کے نمبر کسی اور کو بتانا غیبت شمار ہوتا ہے؟

٦۔غیبت کرنے والے کی ذمہ داری کیا ہے؟

۷۔کیا ایک جوان کے چہرے پر تھوڑی سی داڑھی نکلی ہو تو شرم کی وجہ سے اسے منڈوا سکتا ہے یا نہیں؟

الحمد للہ رب العالمین